# امثال القرآن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## شرک کرنے والوں کی مثالیں

### پہلی مثال

ضَرَبَ لَكُمْ مَثَلًا مِنْ أَنْفُسِكُمْ هَلْ لَكُمْ مِنْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ مِنْ شُرَكَاءَ فِي مَا رَزَقْنَاكُمْ فَأَنْتُمْ فِيهِ سَوَاءٌ تَخَافُونَهُمْ كَخِيفَتِكُمْ أَنْفُسَكُمْ كَذَٰلِكَ نُفَصِّلُ الْآيَاتِ لِقَوْمٍ يَعْقِلُونَ (الروم:28)

اس (اللہ) نے تمہارے لیے خود تمہارے نفسوں میں سے ہی ایک مثال بیان کی ہے کہ جو رزق ہم نے تمہیں دیا ہے کیا تمہارے لونڈی غلاموں میں سے کوئی اس میں تمہارا شریک ہو سکتا ہے کہ تم سب اس میں برابر درجے کے ہو جاؤ؟ تم ان سے اسی طرح ڈرتے ہو جیسا کہ تم اپنے جیسے لوگوں سے ڈرتے ہو۔ اسی طرح ہم آیات کو ان لوگوں کے لیے کھول کر بیان کرتے ہیں جو عقل رکھتے ہیں۔

### دوسری مثال

ضَرَبَ اللَّهُ مَثَلًا رَجُلًا فِيهِ شُرَكَاءُ مُتَشَاكِسُونَ وَرَجُلًا سَلَمًا لِرَجُلٍ هَلْ يَسْتَوِيَانِ مَثَلًا الْحَمْدُ لِلَّهِ بَلْ أَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُونَ (الزمر:29)

اللہ نے ایک (غلام) شخص کی مثال بیان کی جس میں باہم جھگڑنے والے کئی شریک ہیں اور دوسرا وہ آدمی جو پورا ایک ہی شخص کے لیے (غلام) ہے، کیا وہ دونوں مثال میں برابر ہو سکتے ہیں؟ سب تعریف اللہ کے لیے ہے، بلکہ ان کے اکثر علم نہیں رکھتے۔

## مثال سے حاصل ہونے والے فوائد

### توحید الوہیت کا اثبات

- اللہ تعالی اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں
- ہمیشہ سے اکیلا
- کائنات کی نشانیاں ایک الہ پر دلیل

### شرک کے نقصانات

- شرک کبھی معاف نہیں ہوگا
- مشرک کے اعمال قبول نہیں ہوتے
- مشرک پر جنت حرام
- شرک کا کوئی کفارہ نہیں

## شرک کی انواع

### 1۔ شرکِ اکبر

- غیر اللہ کے لیے عبادت کرنا شرک اکبر ہے
- مردوں سے حاجتیں طلب کرنا شرک اکبر ہے
- غیر اللہ کے نام پر نذر ماننا شرک اکبر ہے
- مخلوق سے اللہ جیسی محبت کرنا شرک اکبر ہے
- اسماء و صفات میں شرک کرنا شرک اکبر ہے

### 2۔ شرکِ اصغر

- ریاکاری کرنا شرک اصغر
- غیر اللہ کی قسم اٹھانا شرک اصغرہے
- بد شگونی لینا شرک اصغر ہے
- مال کی وہ محبت جو انسان کو اللہ کی اطاعت سے غافل کر دے یہ بھی شرک ہے

### کرنے کے کام

- ✓ کثرت سے اللہ کی توحید بیان کریں
- ✓ توحید پر خاتمے کی دعا کریں
- ✓ شرک سے پناہ مانگیں

اللّهم إنّي أعوذ بك أن أشرك بك وأنا أعلم وأستغفرك لما لا أعلم